اور اہل کہ سب علما اور حاکم اور ہمارے بڑے باشا اور چھوٹے باشا کو بھی تم سے
یہی امید ہے اور تم پر یہہ کام بجا لانا لازم ہے جلدی اسکا اشتہار ہند مین اور اسکے
اطراف مین بھیجو اللہ تم کو بہت ثواب دیوے اور تمھاری عمر دراز کرے والسلام

**خط دوسرا** عربی خط مکہ معظمہ کا مورخہ ۲۲ تاریخ جمادی الآخر ۱۲۶۶ ہجری جناب
عالی انتساب سید حسن بن سید احمد الجفری باعلویہ کا لکھا ہوا لا یخفاک من
مدۃ سنین رجل واحد من بنقالہ وصل الی ھھنا القصد الحج رجل ھندی اسمہ
مولوی مراد فی الظاہر کان بیان رجل طیب صاحب طریقۃ طیبۃ وانما
الخبث فی الباطن طریقتہ طریقۃ الوھابیۃ وقد جاب معہ الکتب
من بلادہ وفسد علی بعض الناس ھنود وسنود وخلا فہم الجھال
وعلمھم ما فی الکتب المذکورۃ مذھب الوھابیہ ورغبھم کثیرا علی طریقۃ
الوھابیہ وعلم ھذا الخبر افندینا حضرت حبیب باشا فی الحال ارسل
القواصین وطرب علی المولوی مراد وحضر فی الحال قدام سعادتلو الباشا
وفتح علیہ الباشا بما کان فاعل طریقۃ الوھابیہ والخبیث مراد المتوھب اقر
قدام الباشا ثم غضب حبیب باشا غضبا شدیدا علی الخبیث مولوی
مراد وفی الحال فرشہ وفرش جماعۃ جملۃ فوق الارض وامر الباشا علی القواصین

يضربونهم الى البيت فوق اطيارهم وضربوا هم ضربا شديدا القواصين من
بعد الباشا طرحهم في الحبس ونخلص من مراد الباشا الا دبه خمسة تروماني
وامر الباشا يسفرونه الى السواكن في حبس طول العمر والا يسفرونه الى العمان الدبرة
وبعض من جماعة نشد دولعمال الباشا يفتش عليهم والظاهر سمعنا من جدة
طلعو المولوي مراد في مركب ذكريا الى مبنى حيث اعلام الى هذا القدر
حسيب باشا رجل منتبه داهيه صاحب عقل وسياسة وصاحب شجاعت وله
هيبة كثير اربابيعلي جاهه وبطول عمره والباشا مكانه يحث لاخفا
الى غايت وقت الليل يدور في البلد بلبس النسا لاجل يشتم الاخبار ويتوفى
احوال الناس ويسمع ما يفعلون وهو حاكم عادل ذهين كثير والذي هم
عادهم تو هبين ما فيه شك يخرجهم من مكة الشريفة مسلسلين و
يسفرهم من جدة ربنا يهدى على الصواب **خلاصه ترجمه** پوشیده
نہ ہے کہ کئی برس سے یہان ایک شخص بنگالے کا مولوی مراد نام حج کے
ارادے سے رہتا تھا ظاہر مین تو اچھے طریق کا آدمی نظر آیا تھا مگر باطن مین
اسکا طریقہ وہابی کا تھا اپنے مذہب کی کتابین بنانے لگا اور ہندوستان سے
بھی اس مذہب کی کتابین اپنے ساتھ لایا تھا کئی ہندی سندی اس

فساد مین پڑے اور جاہل لوگ اُنکے تابعدار بنے اور وہابیہ کا طریقہ مکہ مشرفہ مین
رواج پانے لگا جب یہہ خبر حسیب باشا سلمہ اللہ تعالی کو پہنچی جھٹ
سپاہی کو بھجوا کر مولوی مراد کو اپنی حضور مین بلوایا اور پوچھہ پاچھہ کی تب
مولوی مراد نے بھی اس بات کا اقرار کیا پھر حسیب باشا بہت غصے ہوا اور
فراشونکو حکم دیا اسکی سب جماعت کو زمین پر اوندھے سلا کر خوب لکڑیوں
سے تعزیر کیا اور قید مین ڈلوایا آخر مولوی مراد تعزیر پاتے ہی بھاگ گیا
جبتک سواکن کے جزیرے مین قید رہین یا نہین تو ہم لوگ نکالے جاوین اگر
مین آتا تو ضرور نکالے جاوین اور بعضے وہابی چھپ گئے اور بھاگ
گئے تمام لوگ انکی جستجو مین ہین اور ابھی مین سنا ہے کہ مولوی مراد جدہ
دریا کے جہاز پر سوار ہوکر مبنی کیطرف آتا ہے فقط حسیب باشا بڑا صاحب علم
حاکم عادل ہے سیاست اور شجاعت مین بھی کامل ہے رعیت کی
ایسی خبر رکھتا ہے کہ شہر مکہ معظمہ مین چھپ کر پھرتا ہے اور ڈھونڈ
ڈھونڈھتا ہے اور سب لوگون کے احوال سے واقف ہوتا ہے اور وہ بڑا صاحب دین
عادل عالم ہے اگر پھر وہابی لوگ یہان آوین تو بیشک اُن کو طوق زنجیر کرکے
ملک مقدسہ سے خارج اور ولیس نکال کردیگا اللہ اسکا ہمیشہ نگہبان اور ہدایت

گرینوالا رہے **خط** تیسرا خط فارسی منشی عبد الغفور کا لکھا ہوا جو سرکار نیفث باشا ادام اللہ تعالی دولتہ کے ناصح مترجم ہیں مورخہ ۲۵ ماہ جمادی الثانی ۱۲۶۵ ہجریہ مقدسہ منمقام مکہ مشرفہ یہ جناب عالیشان بشادت واقبال نشان حاجی شیخ عبد القادر صاحب جنکا بمبئی کے رئیس اور ایک سال حرمین الشریفین زادہما اللہ شرفا وتعظیما کی زیارت سے مراجعت کرکے یہاں آئے ہیں انکے نام پر ہے اسکا ایک فقرہ یہاں نیچے لکھا جاتا ہے **خط** حالات این جوار بدین گونہ کہ افغانان مجاور مکہ مشرفہ معظمہ بر بعضی اعدای دین ومخالفان دین متین کہ عبارت از وہابیان است دعوی بسرکار والی حرمین الشریفین یعنی حسیب باشا نمودند چنانچہ مولوی عبد اللطیف ومولوی محمود علی ومولوی محمد بیک چشم ومفتی عبد الرحمن بنارسی را تا عرصہ یکماہ در زندان انداختند وکتابہای اوشان را خانہ تلاشی نمودہ مثل تضعیف الایمان وغیرہ آوردہ بحضور باشا بردند وملتفای مسطور کتاب مذکور باعث آنکہ در ہندی بود برای ترجمہ نمودن بعضی کلامہای بی ادبانہ بفدوی دادند وکمترین نیز حسیب الارشاد ترجمہ بعضی سخنان منتخبہ نمودہ بحضور گذرانید الحاصل بصلاح وصوابدید عالمان مکہ معظمہ مردم مذکورین را حکم اخراج از حرمین الشریفین معہ اہل وعیال فرمودند چنانچہ بتاریخ ۱۸ ماہ معہ یازدہ

نفر از پلٹن سرکاری روانه بندر گشتند اغلب که در عرصه هفته عشره سوار جهاز خواهند شد
برای اطلاع بطریق خوشخبری بشرکاء و تابعان دین متین بقلم آمد اگر مناسب
دانند برای عبرت دیگران چھاپه کنانیده بجاهای معتبره و طرف دهلی وغیره
در وانک ارسال دارند یہ چوتھا خط فارسی امام الیخان کیطرف سے منمقام مکه
مشرفه مورخه بیسویں ماه جمادی الثانی ۱۲۶۵ سنه هجریه مقدسه خط محب قلبی و مخلص
صمیمی حاجی شیخ عبدالقادر صاحب جتیکر زید لطفهم پس از سلام و دعاهای خیر واضح
باد الحمد و المنة که بنده بخیر و عافیت است و صحت و عافیت آن مشفق دوام
از حضرت حق جل و علی مستدعی مخلص من حال تازه این بلده مقدسه این است
که پنج نفر از سرداران وهابیان بعلت وهابیت تا عرصه قریب یکماه در حبس
ماندند و دیروز سه شنبه تاریخ نوزدهم جمادی الثانی سنه ۱۲۶۵ هجری بود معه
اهل و عیال از شهر مکه معظمه بدر کرده شدند و بحکم حسیب پاشا ازین مقام متبرک
خارج شدند الحمد لله علی احسانه و جرم ایشان همین بود که انکار تقلید میکردند و
مولود شریف را خواندن و دست بستن را در روضه مقدس و سلام عرض کردن
بدعت گفتن مذهب ایشان است و بر قول شان شاهدان گذشتند و آن
پنج کس این هستند مفتی مراد بنگالی حافظ عبداللطیف مولوی محمد علی مولوی

تھا ایک چشم مولوی عبد الرحمن بنارسی پس این پنج کسان ہنوز تا وقت
روانگی از جدہ محبوس خواہند ماند در مجلس جدہ اطلاعاً نوشتہ شد باید کہ
این خبر را چھاپہ کنانیدہ دہند از اولاد حسن سلام مسنون الاسلام برسد
خط ایک گجراتی خط میان غلام محمد کاعذی احمد آبادی کے نام پر
مدینہ مشرفہ سے آیا تھا اسمین سب مضمون ایک سا تھا گرما پیٹ اور تعز
زنا اور پلنے ریال تعزر آلینا بہت تفصیل وار لکھا ہے اسکے سوا بہت خط
مختلف زبانونمین آئے مضمون اور مضمون سے یہان بمبئی مین عرب
وغیرہ تاجر لوگونکو پہنچے ہین اور ان سبکا مطلب ایکسان ہے اسلئے داخل نہین
لیا معلوم ہووے کہ جو احوال معتبر لوگونکی زبانی اور خطوطکے داخلون سے معلوم ہوا
تفصیل وار دستاویزون کے ساتھ اس مختصر رسالے مین لکھا گیا اور
کلکتہ مدراس دہلی بمبئی اور حرمین الشریفین کے علماؤن کے فتوے دستخط
سے صحیح اسمین لکھے گئے اور جو حق تھا سو ظاہر ہوا ایک معتبر عالم دیندار
ساکن اکبرآباد فرماتے ہین کہ جب مین دہلی سے کچھ علم عربی تحصیل کرکے کلکتے
مین گیا اور وہان بھی کچھ حدیث و تفسیر کا فائدہ علمائے دیندار سے حاصل کیا
تب ایک انگریز یادری صاحب نے جو بہت عربی اور فارسی مین قابل ہین اور

۱۲۸

بہت سے لکھنوی وغیرہ مولوی انکے نوکر ہین سنتے بلایا اور پچاس روپیہ
میرا ماہوار مقرر کرکے ایک مہینا پیشگی دیا اور ایسا کہا کہ جس شہر مین تمہاری
طبیعت چاہئے جا رہو اور ہندی ترجمہ حدیث و تفسیر کا لوگونکو پڑھایا کرو اور
مذہب محدثونکا حق ہے اور مین بہی کا تابعدار ہون ایسا مشہور کرو مگر ہرگز
علم نحو صرف فقہ اور عقاید کلام وغیرہ مت پڑھانا اور یہہ ماہوار تمکو ہمیشہ ملا کریگا
اور تمہاری نیک خدمتی اور محنت کے موافق زیادہ ماہوار بہی ہوجائیگا
اور چند قاعدے آسکے کل فلانے مولوی کے ہاتھ سے ہم تمکو بہیج دینگے
تب وہ نیا مزدور وہ مولوی میرے گہر آئے اور کہے کہ تم بہی ہمارے برادری میں داخل ہوئے
نوکر ہوگئے الحمد للہ بہت اچہا ہوا قریب چالیس اچہے نامدار مولوی اطراف ہندوستان
عربستان وغیرہ مین انکے مخفی نوکر ہین اور کئی عربستان مین بہی پہنچے ہین
اور دس پندرہ روپیے سے پچاس روپیے تک ہر ایک کی تنخواہ
معین ہے جہان رہین ماہ بماہ انکو ملتی ہے اور بڑا قاعدہ یہہ ہے کہ ہمیشہ
نئی باتین اور ضعیف حدیثین اور روایتین لوگونمین ظاہر کرنا اور شاگردونکو
سکہانا کہ چار مذہبون سے وہ پہرین اور مسلمانونکا اجماع اور اتفاق دینی
بالکل ٹوٹ جاوے اور انبیا اور اولیا سے بداعتقاد ہوجاوین اور انکی نیاز

فاتحہ چھوڑ دیوین مین نے کہا استغفر اللہ ایسا شیطانی کام مجھہ سے نہو گا
اس مولوی نے کہا کہ بیس برس سے پادری صاحب یہان آئے ہین مین تب سے
انکا نوکر ہون ہزارون روپے دیکر ترجمے کی کتابین چھپوا اور اُنکے طفیل سے
بہت بیعلم مولوی قابل بن گئے یہہ تو اپنے دل سے مسلمان محمدی ہین اور باقی لوگونکے
بڑے دشمن ہین تفسیر و حدیث کا علم مین نے انکو پڑہایا ہے تم بیکر یہہ پچاس
روپے کا ماہوار قبول کرلو اور تمہارے وطن مین خواہ کوئی اور شہر مین جا رہو
ساری عمر فراغت سے گذار و مگر کتنے آدمی تمہاری طرف پھرے اور مرید و شاگرد بنے
اسکا رپورٹ ہر برس لکہہ بھیجا کرو اچھے اچھے نامی مولوی پادری صاحب کا ماہوار
کھاتے ہین اور اکثر ہندوستان عربستان کے نامی شہرون مین موجود ہین
اور یہہ اُنکے اسامی کی فہرست بحث مین نے دیکھا تو اچھے اچھے نامور خاندانی
خود کو سید احمد حسن کا چھوٹا بلقب مشہور کرکے مسلمانون کو گمراہ کرتے ہین
اور مرید و شاگرد بناتے ہین مگر بیشتر لکہنوی بنگالی بنارسی وغیرہ رافضی او رخارجی
لوگ ماہوار کی طمع سے نایب دجال کا پیشہ اختیار کئے ہین سب مجھے اللہ تعالی نے اسوقت
ہدایت کیا کہ وہ پیشگی ماہوار اُسے پیچھے دیا اور کہا کہ اگر پادری صاحب ہزار روپے
ماہوار دین گے تو یہہ کام اور ایسی نوکری مجھہ سے ہو سکیگی اگرچہ اُسوقت میرا

دل بہت نرم ہو گیا تھا کہ بے محنت پچاس روپے ملتے مین قبول کرتا مگر خدا نے مجھے بچایا تب مین مکہ معظمہ کو گیا اور وہان مسلمانون سے سب ان مفسدون کے نام ظاہر کر دیا تا لوگ انکے سراغ اور تفحص اعتقاد مین پڑین اور انکے شر و فساد سے اپنے ایمانکو بچاوین سچ ہے کہ یہہ لوگ دجال کے نائب ہین اور پادری نصاریکے پوشیدہ نمکخوار بیس برس مین ہندوستان سے عربستان تک فتنے کی آگ سلگائے تھے بہت کتابون مین جہوٹی عبارت الحاق کرکے چھاپے اور جو مسلمان انسے مباحثہ کرکے رد و باطل کرتا تو اسکو بدعتی رافضی خارجی کہکر بدنام کرتے اسلئے دیندار لوگون نے انسے بات کرنا چھوڑ دیا تھا اگر چند روز اور انکا بھید نکھلتا تو واللہ عالم مسلمانون کیا فساد پڑتا مگر خوب ہوا جو اب کے سال مکہ مشرفہ سے انکی جڑ کٹ گئی اور یہہ نائب دجال اللہ کے گھر سے مردود ہوے قبلے سے پھرے انشاء اللہ تعالی اب ہندوستان کے مسلمان خاص و عام دانا نادان سب ہشیار ہو گئے ہرگز انکا فریب نکہائینگے بلکہ جو انکے دام مین ہین وہ بھی بچ کر نکل آئینگے اور توبہ کرینگے خدا اس آخری زمانے مین ہم سب مسلمانون کے ایمانکا نگہبان رہے آمین

یہانتک ایک دیندار عالم کی تصنیف

| | تاریخ اخراج وہابیہ | |
|---|---|---|

قد اسودّت وجوه المدّعين | بارض الهند دين الملحدين
فضلوا عن طريق الحق طرا | بنفي شفاعة للشافعين
فقالوا ما جرى اذن الشفاعة | من الله لختم المرسلين
ولا للانبياء ولا لمن هو | ولي الله او من صالحين
وقالوا ليس ينفع من بقبر | من اهل الخير للمتوسلين
وقالوا ليس للاموات نفع | بايصال من اجر العاملين
فهم قد خالفوا العلماء حقاً | بامر الدين كلاً اجمعين
فقد خسروا وخابوا في مناهم | وساروا خائفين هاربين
الى الحرم الشريف حيث قاموا | لاغواء الرجال المسلمين
ولكن قد ظهر ما هم عليه | فاخرجهم رئيس الحاكمين
هو الباشا الحسيب ذو الفضائل | لدين الله خير الناصرين
امام عادل حبر شجيع | تايّد به الله العا لمين
نعزّرهم بضرب ثم حبس | الى ان اخرجوا مستاصلين
فردوا كلهم من دار مكة | الى دار الهنود خائبين
فيا ويلا لهم من سود دين | وخسرا انا القوم مفسدين

وسود وسابق کے زمان واخل زمانہ حیث السنۃ ظهر السواد والغبرۃ علی
وجوہ الملحدین لما اشتد عنادہم وتخلفہم عن سنن سید المرسلین
وہم رجال قد اشتهروا بالتوهبین المعتزلین ومذهبهم انکار شفاعۃ
سیدنا محمد والانبیاء اجمعین وانکار الصلوۃ والسلام علی من ارسل رحمۃ
للعالمین وانکار المذاهب الاربعۃ ومنع تقلیدهم اجمعین ومثل ذلک
من الاباطیل والقول المهین وکانوا ابتداء ونبتها فی الهند علی کثیر المسلمین
تصادوا من وقع فی شبکۃ تلبیسهم من العامۃ بن وقیت من حفظہ الله
تعالیٰ وجعلہ من المهتدین وکثیرا ما وجدوا زجرا وتوبیخا من
العالمین فلما راوا کساد سوقهم ونشجوا منهم غیر مثمر ولو بعد حین
تحولوا الی دیار العرب لیکونوا باهل الورع متشبثین ویلبسوا هنالک
زمانا فی زی المتقین اللفرصۃ مترصدین واشتغلوا فی تصنیف الرسائل
العدیدۃ الهندیۃ فی هدم اساس الدین حتی یروجوها فی عباد الله
من المسلمین والمومنین لیرسلوها الی اقرانهم فی الهند من اخوان الشیاطین
اظهارا لهم بانها جاءت مصححۃ من بلاد الدین لتلتحق بهم مکرهم
ولم یعلموا ان الله متکفل امور هذا الدین فاخذ وابد قاونهم ابا طلۃ

١٣٣

محمد واحمنا والفنا تشر للحمد ين سبحان ربك رب العزت عما يصفون
وسلام على المرسلين والحمد لله رب العالمين معلوم ہووے کہ فرقہ نجدیہ
کی عمر ہزار برس سے زیادہ اور وہابیہ کی عمر سو برس سے زیادہ ہے لیکن یہہ اسماعیلیہ
متوغلین نے تو اپنی ستائیسن برس کی عمر مین باپ اور دادا سے بھی بڑھکر
ناموری پائی خدا علماؤن کو سلامت رکھے اور جزاء خیر دیوے کہ ہندوستان
عربستان وغیرہ سب شہرون کے دیندار عالمون نے اُنکے رد اور باطل کرنے پر
جہت اتفاق اور اجماع کرکے ہر ایک جگہہ انکو مردود اور مخذول کیا تا بیچارے
غریب مسلمان لوگ اُنکے فتنے اور گمراہی سے بچے ابھی جو بگڑے ہین وہ
بھی ہدایت پاوینگے ایسی اللہ کی جناب سے اُمید ہے یہہ لوگ پیر و مرشد
حضرت مولانا شاہ عبد العزیز صاحب سے منکر ہوے اور انکی کتاب مین الحاق
کرنا شروع کیا چنانچہ تفسیر عزیزیہ کے ۵۹۳ صفحے مین ما اُهِلَّ بِهِ
لِغَیرِ اللہِ کے معنی مین الحاق کرکے لکھے ہین کہ سب انبیا اور اولیا کی
نیاز کے کھانے کی بکریان حرام ہین کیونکہ غیر اللہ کے نام سے منسوب ہوئین تو
پھر ذبح کے وقت حلال کرنے مین اللہ کا نام کچھہ اثر نہین کرتا اور یہان سب
بزرگون کے کھانے نیاز کو حرام کر دیا اور لکھا ہے کہ اس آیت مین ذبح کے

معنے لینا قریب تحریف ہے واہ واہ تفسیر کشاف بیضاوی معالم التنزیل جلالین
مدارک کبیر احمدی حسینی وغیرہ سب اس آیت کے معنے یون لکھتے ہین کہ جسپر
ذبح کرتے وقت بتونکا نام پکارا جاوے سو حرام ہے اور خود حضرت شاہ ولی اللہ صاحب
اصول تفسیر مین ما اہل کے معنے ما ذبح للطواغیت کے لکھتے ہین دیکھا چاہیے کہ تحریف
کی تفسیر کی نسبت سب مفسرین پر اور خود حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحب پر
لگاتے ہین اور تفسیر کو بدعت بھی کہتے ہین اور گمراہ بنتے ہین اور بزرگونکی
فاتحہ دہم چہلم برسی وغیرہ اولیاؤنکی نیاز قبر و پیر جانا فیض باطنی حاصل کرنا اور
انسے توسل اور استمداد چاہنا یہہ سب کو شرک و بدعت کہتے حالانکہ تفسیر فتح العزیز
عم کے جزو کا ہندی ترجمہ جو مطبع محمدی مین چھپایا گیا ہے اسکے ۱۲۳ صفحہ مین
یہہ سب باتین جایز اور درست لکھی ہین بلکہ یون فرمایا ہے کہ ویسی لوگ باطنی کمالو
انہی سے حاصل کرتے ہین اور حاجتمند اور غرض والے اپنے آرزے
کامونکی کشادگی کا سبب انسے پوچھتے ہین اور اپنا مطلب پاتے ہین جسکو مفصل دیکھنا
منظور ہو تو صفحہ مذکور مین دیکھے اور ان سب باتونکا خلاصہ اور سب تفسیرونکی
عبارت اور اس مختصر رسالے مین جتنے مسایل بیان ہوئے ان سب کی دلیلین اور
واضح سراج الہدایت مین لکھے گئے ہین اور معمورہ بمبئی کے علماؤنکا عربی فتوا جسمین

اصل حضرت شریعت پناہ قاضی شہاب الدین صاحب مہری دام برکاتہ کے
یہان ہے اور چھاپا بھی گیا ہے مگر اسکا خلاصہ ترجمہ نیچے لکھا جاتا ہے بسم اللہ حامداً
ومصلیاً کیا فرماتے ہین علمائے دیندار اور فقہائے باوقار رحمکم اللہ اس بات مین کہ ایک نیا
فرقہ ضال منکر الشفاعت مردود القبلہ حادث ہوا ہے اور اس فرقہ کے لوگ درود وسلام
پڑھنے اور دلائل الخیرات کی تلاوت کرنے کو منع کرتے اور مولود الشریف مین
رسول اللہ کی نیاز پکانے اور آنحضرت کی محبت اور بزرگی کرنے کو منع کرتے ہین
اور حنفی شافعی مالکی اور حنبلی کے مذہب کو بدعت اور اونکے مقلد اور پیرو تابعین کو
بدعتی کہتے ہین اور میت کے بعد فاتحہ کا طعام پکانے اور قرآن شریف پڑھنے
کو بدعت بولتے ہین اور حیات النبی سے منکر ہین اور انبیا اور اولیاء کی حقارت
کرتے اور شیطان اور چمار کے ساتھ برابر نسبت دیتے ہین اور مسلمانون کے
دلون مین سے رسول اللہ علیہ السلام کی بزرگی اور محبت کو نکالتے ہین اور مومنون کو
گمراہ کرتے ہین پھر شریعت کے حکم سے یہہ مبتدع منافق لوگ کافر ہوے
یا نہین اور ان مرتدون کے ساتھ محبت کرنا ملنا انسے احسان کرنا ملاقات رکھنا
بھی گناہ ہے یا نہین اسکا حق جواب بیان کرو اللہ تم کو جزائے خیر دیوے المستفتی
شیخ عبداللہ عفی اللہ عنہ **جواب** الحمد للہ رب العالمین والصلواۃ والسلام

علی رسولہ محمد شفیع المذنبین وعلی آلہ واصحابہ اجمعین سب مسلمانون
پر یہہ جاننا واجب ہے کہ جسنے اطاعت کیا رسول اللہ کی اُسنے اطاعت کی خدا کی اور
ایسے متبدع مرتد کافرون سے دور رہنا لازم ہی اگرچہ یہہ کلمہ پڑھتے ہین مگر خدا نے
اُنکو مردود اور مخذول کیا اور اللہ تعالی نے قرآن مین اور رسول اللہ نے حدیث
شریف مین ان گمراہون سے ملنے اور اُنکی بات پر اعتبار کرنیکو منع کیا ہی کیونکہ یہہ
متبدع ہین اور جو کوئی متبدع کا سنگت کرے وہ بھی اُنھین مین اُٹھیگا اور
یہہ بات شرع مین ثابت ہی کہ رسول اللہ صلعم اپنی قبر شریف مین زندہ ہین حیات حقیقی کے
ساتھ ہین اور حضرت کی شفاعت بیشک گنہگارون کے لئے ہوگی سب خلق
اللہ تعالی کی رضا ڈھونڈھتی ہی اور اللہ تعالی محمد رسول اللہ کی رضا چاہتا ہی
اور جو کوئی شفاعت سے منکر ہی وہ بیشک کافر ہی اور درود و سلام پڑھنا سنت ہی
جو کوئی اصل سنت سے منکر ہو وہ بھی کافر ہی اور دلایل الخیرات کا پڑھنا سب علماؤن کے
زمانے سے مستحب اور موجب ثواب کا ثابت ہوا ہی اور مولود الشریف کا پڑھنا اور
آنحضرت کی نیاز کھانا پکوانا اور غریبون کو کھلوانا بھی امر حسنات اور ثواب ہی خدا سب
مسلمانونکو محبت اپنے حبیب کی نصیب کرے اور چارون مذہب قرن ثانی سے
آج تک ثابت چلے آتے اور ہزارون علما اور اولیا اُنکے مقلد اور پیروی کرنیوالے

اور حق بجانب نہیں دایر و سایر ہے جو کوئی خطا کی نسبت ان پر کرے یا انکے
مقلدونکو بدعتی کہے وہ خود مبتدع اور گمراہ ہے اور جو کوئی ہمارے نبی مختار علیہ السلام کو
یا اگلے پیغمبرونمیں کسیکو حقارت کی نسبت سے دیوے اور یون کہے کہ اللہ کے نزدیک انبیا
اولیا فرشتے جن شیطان دجال چمار جبرئیل سب برابر ہین بیشک وہ کافر ہوا کیونکہ
پیغمبر کی اہانت اور حقارت کیا اور انکا درجہ مرتبہ گھٹایا اور جن شیطان چمار درجہ
مرتبہ میں پیغمبرون کے برابر ٹھہرایا اسلئے وہ بے ادب ایمان سے خارج ہو گیا کیونکہ پیغمبرونکی
شان بہت بڑی ہے انکی تعظیم کرنا سب مسلمانونپر واجب ہے اللہ تعالی نے انکو معصوم پیدا
کیا ہے خصوص محمد رسول اللہ علیہ الصلوٰۃ و السلام سب پیغمبرونکے سردار اور دونو جہان کے
مالک و مختار ہین اللہ تعالی ہم سب مسلمان اہل سنت و جماعت کو اپنے حبیب اور رسول کی
محبت اور پیروی کی توفیق دیوے اور اس بدعتی فرقے کے فساد اور یہہ مردودان
درگاہ الہی کے فتنہ انگیزی سے بچاوے آمین یہہ مسئلہ فضایل و کمالات پیغمبرونکا
قاضی محمد حسین اللکوفی نے لکھا ہے اور اسپر مہر و دستخط ہے اس تفصیل سے شریعت
پناہ سرآمد علماء ذوی جاہ حامی دین سید المرسلین حضرت قاضی شہاب الدین
اللہہی حضرت فاضل المعی حبر اللوذعی حاوی علوم معقول و منقول
(مہر: شہاب الدین حنفی خادم العلماء قاضی)
جامع دقایق فروع و اصول حضرت مولانا محمد اکبر صاحب کشمیری مدرس مدرسہ

مسجد جامع معمورہ مبنی [seal: وزیرحسن] [seal: محمد] کمالات لسانی محقق معانی کلام ربانی حضرت

مولوی سید غلام محمد جیلانی [seal: طالب دیدار محمد حاجی غلام محمد] زبدۃ الفقہاء الانام عمدۃ العلماء

الفخام مولانا شیخ محمد صالح بن سلیمان میرداد الحنفی المکی [seal: شیخ محمد صالح بن سلیمان میرداد الحنفی]

کاشف غوامض صوری واقف حقایق معنوی المحقق الہادی مولوی سید محمد

ابراہیم صاحب بغدادی [seal: سلام علی ابراہیم] محقق معضلات عقلی جامع رموزات نقلی

مقبول حضرت سبحانی مولوی غلام محی الدین الواعظ الہندوستانی [seal: غلام محی الدین عفی عنہ]

حبر تحریر صاحب التقریر والتحریر افقہ الزمان افصح الاوان حضرت مولوی محمد یونس صاحب

حافظ مترجم خاص عدالت بادشاہی [seal: محمد یونس الحافظ] نجابت و دیانت دستگاہ

مولوی سید احمد اللہ و مفتی سید عبد الفتاح الحسینی القادری المدعو سید اشرف علی گلشن آبادی [seal: الراجی الی رحمۃ الباری مفتی سید عبد الفتاح الحسینی القادری] ذکاوت و فخامت نشان مفتی شریف

عبد اللطیف ابن شریف مخدوم اور شرافت و فقاہت اقتران قاضی غلام محمد

ابن قاضی غلام حیدر اسلام آبادی کی معلوم ہووے کہ اس مسئلے کا کامل ترجمہ

سراج الہدایت لرفع ظلمات البدعۃ والضلالت کے آخری باب میں دوسرے

فتوی اور رسایل کے ساتھ داخل کیا ہی فقط **مناجات** اللّٰھم انصر

مَنْ نَصَرَ دِیْنَ مُحَمَّدٍ وَجْعَلْنَا مِنْھُمْ وَاخْذُلْ مَنْ خَذَلَ دِیْنَ مُحَمَّدٍ

البارى مفتى سید عبد الفتاح الحسنى القادرى المدعو سید اشرف على گلشن آبادى عفى اللہ عنہ وعن سایر المسلمین نے ایک کتاب بنام سراج الہدایت لرفع ظلمات الضلالات یعنے چراغ ہدایت ضلالات کے اندھیریکو رفع کرنیوالا چالیس جز و تیب خالصاً لوجہ اللہ ورسولہ علیہ الصلوۃ والسلام مسلمان بھائیون کی ہدایت کیواسطے لکھی ہے اور بڑی زحمت سے اکثر تفسیر وحدیث اور فقہ وعقاید کی کتابون سے حوالے دلائل کے ساتھ ہر ایک اختلافی مسئلے کی تحقیق اور توضیح کردی ہے خصوصاً حیات النبی درود وسلام کے فضایل اور ایصال ثواب فاتحہ اموات مولود شریف اور اولیاؤنکا عرس بدعات حسنات وبدعات سیئات کی تفصیل وہابی لوگون نے اکثر ہمارے اہل سنت وجماعت کی کتابونمین الحاق کم زیاد کرکے چھاپے ہین انکا خلاصہ اہل بیت اور اصحابونکی فضیلت چارون اامونکی تقلید کی حقیقت پیرون شہیدونکی نیاز کے کھانیکا حکم وبحث کا بیان اور وہابیونکی مکر وفریب کی کیفیت شفاعت کی حقیقت اولیاؤنکا وسیلہ پکڑنے اور مدد مانگنے کا احوال زیارت دہم چہلم برسی وغیرہ مردونکی فاتحہ کا حکم اور بہت سی ضروریات عقاید کی باتین جنکا سمجھنا ہر ایک مسلمانکو لازم ہے تفصیل وار ہندی عبارت مین جمع کیا ہے اور ہندو عالمون نے جو ان وہابیونکے مذہب کے رد مین رسالے اور کتابین لکھی ہین ان سبھونکا

انتخاب اس سراج الہدایت میں داخل کردیا ہے اور ان کتابوں کی فہرست یہ ہے

**فہرست** رسالہ تحقیق توحید و شرک تصنیف حافظ محمد حسن واعظ پشاوری المعروف ملا و رازدر فارسی رسالہ حیات النبی تصنیف حضرت قدوۃ العلماء الامام شیخ محمد عابد سندھی مدرس بزرگ مدینہ منورہ کی عربی میں گلزار ہدایت تصنیف مولانا محمد صبغۃ اللہ امام العلماء مفتی مدراس باب بدعات تحقیق الفتوی فی ابطال الطغوی تصنیف مولوی فضل حق بن فضل امام فاروقی حنفی خیرآبادی تحفۃ العرب فی ابطال الحیل سو جواب اور سوال تصنیف مولوی محمد موسی دہلوی سلاح المومنین فی قتال الخارجین تصنیف مولوی سید لطف الحق ابن مولوی جلیل الحق قدس اللہ القادری الحسینی البتایوی تحفۃ المسکین فی اجتناب سبیل المسلمین تصنیف مولوی عبد اللہ سہارنپوری رشحات الخیرات تصنیف حضرت استادنا مولانا خلیل الرحمن الحنفی الیوسفی المصطفے آبادی تحلیل ما احل اللہ فی تفسیر ما اہل بہ لغیر اللہ تصنیف حضرت استادنا مولانا خلیل الرحمن ممدوح سبیل النجاح الی تحصیل الفلاح تصنیف مولوی تراب علی لکھنوی سفینۃ النجات تصنیف حضرت مولوی محمد اسلمی ساکن مدراس نظام الاسلام تصنیف مولوی محمد وجیہ مدرس مدرسہ کلکتہ تنبیہ الضالین و ہدایت الصالحین جامع فتوے علماء دہلی

دہریہ میں اشتہار مولوی سید عبداللہ صاحب کا چھپا ہوا قوت الایمان تصنیف مولوی کرامت علی جونپوری خلیفہ سید احمد صاحب احقاق الحق تصنیف مولوی سید بدر الدین الموسوی الرضوی حیدرآبادی خیر الزاد لیوم المیعاد تصنیف مولوی ابو العلا محمد الملقب بخیر الدین ساکن مدراس نعم الانتباہ لدفع الاشتباہ تصنیف حضرت مولوی معلم ابراہیم صاحب خطیب مسجد جامع مبنی دفع البہتان فی رد بعض احکام تنبیہ الانسان تصنیف حضرت مولوی محمد یونس صاحب حافظ پیوملکر مترجم عدالت پادشاہی ہدایت المسلمین الی طریق الحق الیقین تصنیف قاضی محمد حسین کوفی بہری عربی سے مترجم ہندی سوائے اسکے اور بھی رد کی رسالے بہت عالموں نے لکھے ہیں کہ جنکی نقل نہیں پہنچی مگر بالفعل اوپر لکھے ہوے سب رسالے راقم کے پاس موجود ہیں اور ان سبکا انتخاب سراج الہدایت میں داخل اور شامل کیا ہے اللہ ان سب اہل سنت وجماعت کے علماء ان اور دین محمدی کے مددگار ونکو جزائے خیر دو نوجہان میں عطا کرے اور ہم سب مسلمانونکو انپر عمل کرنیکی توفیق دیو اگرچہ یہہ وہابی لوگ ایسے دیندار عالمونکی شان میں کچہہ بے ادبی کی بات اور بہتان بیان کریں ہرگز اسکا اعتبار نہیں کیونکہ ہمیشہ حق کے ساتھ ایک باطل بھی لگا رہتا ہے اور جو کوئی کسی عالم دیندار پر تہمت باندھے اور انکی حقارت واستخفاف کی بات کہے اور لوگون کو ضلالت میں

والے وہ کافر ہو جاتا ہے اور نکل جا اسکی جورت کا نوبت جاتا ہے یہہ مسئلہ اکثر فقہ کی
کتابوں میں باب المرتدین میں موجود ہے معلوم ہووے کہ اب بعضے دیندار مسلمانوں کی خواہش سے
وہ کتاب سراج الہدایت نہایت اچھے کاغذ پر چھپنے والی ہے اور اُسکی جلد چڑمی
بینگی سات سو صفحے سے زیادہ ہوگی اور اکثر دیندار مسلمان اطراف کے اُسکی بہت خواہش
کرتے ہیں جو کوئی دس بیس کتابیں خریدے اور اُسکے پیسے پیشگی دیوے تو
فی جلد پانچ روپیہ قیمت دا کیسے اور بعد چھپنے کے جو کوئی پیسے دیو اور ابھی
اپنا فقط نام لکھوا جاوے اُسکو چھ روپیہ قیمت دینا پڑیگی اور بعد تیار ہونے کے اس
کتاب کی سات روپیہ قیمت مقرر ہوگی اور کبھی ستے کم کو نہ ملیگی ابھی سو خریدار اسکے موجود
ہیں آئیندہ دو سو خریدار تک ہو جاوینگے تو اسکا چھپنا شروع ہوگا ہر ایک صاحب دیندار کو
اس کار خیر میں مدد کرنا اور کئی نسخے اپنی ہمت کے موافق خرید کرکے غریب مسلمانوں کو
وقف کر دینا بڑا ثواب اور باقیات الصالحات سے ہے جسکو اس نسخے کی خواہش ہو فضل
الدین کھکر کے چھاپخانے میں آوے اور اپنا نام لکھوا جاوے یا محلہ دونا زمین گورے
ملاکی مسجد کے قریب راقم کو اطلاع دیوے تا خریداروں کی فہرست میں اُسکا نام داخل کیا جاویگا والسلام

الحمد للہ کہ یہہ کتاب مستطاب تحفہ محمدیہ در رد وہابیہ بتاریخ دوم شہر شوال فرخ فال سنہ ۱۲۶۵
ہجری نبوی صلی اللہ علیہ وسلم واقع معمورہ بمبئی فضل الدین کھکر کے چھاپخانے میں خوب اصلاح و تصحیح سے چھپی

تا اسکے پاس ہماری نجات ہووے اس ہولناک جگہ سے ہمیں نکالے تب آدم علیہ السلام کے حضور میں آوینگے یون کہینگے
کہ آپ نوع انسان کے باپ ہو اللہ نے اپنی قدرت کے ہاتھون سے تمہیں بنایا ہے بہشت میں جگہ دی ہے ملائکہ سے سجدہ دلایا ہے
تمام چیزون کا نام تمہیں سکھلایا ہے اللہ پاس ہماری شفاعت کرو آدم علیہ السلام فرماوینگے میں اس مرتبے پر نہیں بلند ہمت نہیں ہون گندم
کہا لینا تقصیر مند ہون تم نوح پاس جاؤ وہ اول انبیا ہے جب نوح علیہ السلام پاس آوینگے وہ بھی پہلو تہی کرینگے ابراہیم پاس جاؤ وہ
خلیل الرحمن ہے انکے پاس آوینگے تو بھی لینے سے جھوٹ سرزد ہوا وہ عذر بتلاوینگے یہ کہینگے موسی پاس جاؤ انکے پاس جاوینگے تو وہ
بھی عذر بتلاکر کہینگے عیسی پاس جاؤ وہان جاوینگے تو وہ بھی کہینگے تم محمد پاس جاؤ وہ بندہ مقبول ہے غرض اولوالعزم سے جب نوبت گذر
جاویگی سب کے سب حضور میں رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم کے التجا لاوینگے جناب فرماتے ہیں کہ تب میں پروردگار کی حضور میں جانیکا
اذن طلب کرونگا اجازت ہوگی تو بارگاہ کبریا میں جاونگا مشاہدہ حق کے ساتھ سر بسجود لاونگا جب تک مرضی اللہ کی ہے مجھے سجدے کی
حالت میں رکھیگا بعدہ خالق فرمائیگا ای محمد سر سجدے سے اوٹھاؤ جو کہنا ہے کہو میں سنونگا جو مانگتا ہے مانگو میں دونگا جسکی چاہو شفاعت
کرو میں قبول کرونگا تب میں اوٹھونگا حمد و ثنا اللہ کی کرونگا اس عبارت سے کہ مجھے اسیوقت سکھلائی جائیگی پھر اللہ تعالے ایک گروہ متعین کردیگا
میں اس جماعت والونکو دوزخ سے پھر اونکو بہشت داخل کرونگا دوسری بار پھر سجدے میں جاونگا اور ایک جماعت کو پہلے کے ویسا پھر اونکا الخ
تیسرے بار حال ہوگا حتی کہ میری امت سے کوئی فرد دوزخ میں نہ رہیگا مگر رہ جائیگا سو کافر و منکر یعنے خالدین فی النار یہہ حدیث ارشاد فرمانیکے
بعد جناب نے یہہ آیت پڑھی عَسٰی اَنْ یَّبْعَثَکَ رَبُّکَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا اور فرمایا کہ مقام محمود وہی ہے جو تمہارے نبی کے ساتھ اللہ نے
وعدہ کیا ہے انتہی قطب العلما مولانا شیخ عبدالحق دہلوی قدس سرہ نے اسی مقام پر بتصریح یون فرمایا ہے کہ تیسرے سجدے سے
جب سر اٹھاوینگے سب گنہگار ونکو بخشا جاویگا پھر کوئی دوزخ میں نہ رہیگا مگر کافر و منکر جسکی خلود پر قرآن حاکم ہے یہی مضمون احادیث کا
ہے کہ صحیحین میں مروی ہے انتہی اے مسلمانو بھائیو یہی مقام غور و تامل کا ہے کہ اس گروہ کا مقتدا محدث مولوی اسمعیل دہلوی
اپنی تقویۃ الایمان میں لکھا ہے کہ جیسے نبی و ولی کی شفاعت کا ذکر قرآن و حدیث میں ہے اسکے یہی معنے ہیں شفاعت بالاذن سے
سو یہ ظاہر ہے کہ اذن دینا اللہ پر امر واجب نہیں وہ خداوند مختار ہے اذن دیا نہ دے اگر کسیکو اذن دیا تو وہ شفیع ہوگا ورنہ خیر یا یہ
معنے شفاعت تو امر موہوم اور ظنی ہے اس شفاعت کے باب میں تمام انبیا اولیا وغیرہ جب مساوی الرتبہ ہوگئے تخصیص کسیکو نہیں تو
ادنی اعلی سب برابر ہوگئے واہ کیا حسن عقیدت ہے کہ اپنے بنانے ہوئے شفیع سید احمد کو شفیع برحق مریدون کے حق میں لکھا ہے
چنانچہ اسکے صراط المستقیم کے خاتمے سے یہہ مضمون ہویدا ہے اور پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم امت کے شفیع برحق ہونے میں تمسک آیہ من ذالذی یشفع
کے کچھ کا کچھ لکھا ہے علاوہ یہہ کہ اکابر محدثین کے قول سے ثابت ہو چکا کہ شفاعت خاصہ جو وہی امر ظنی ہے دوسرے انبیا اولیا کا حق ہے جو سرور
عالم صلی اللہ علیہ وسلم اذن حاصل کرینگے بعدہ وے لوگ بھی طلب اذن کی جرات کرینگے اذن ہو تو بعض سے بعض کی شفاعت ہوگی اور خاص مختصہ جناب
شفیع المذنبین کا شفاعت عامہ ہے جو امر یقینی ہے کل عاصیان امت کے لئے برحق و مقبول ہے جسکو رد اصلا ہی نہیں گواہ صادق اسی مقولہ کا
بھی آیہ قرآنی ہے ولسوف یعطیک ربک فترضی اور بسند واثق یہہ حدیث صحیح ہے اذا لا ارضی و واحد من امتی فی النار یہی دو
دلیلین مومنین پاک اعتقاد کے واسطے وافی و کافی ہیں طول کلام کی کچھ حاجت نہیں ایسی قطعی الثبوت شفاعت کا جو منکر ہو سو قرآن و حدیث کا منکر
ہے سو وہ کیونہ کافر ہو اعوذ باللہ منہا وہابیہ مرا ہب لینے کی عبارت لا کر شفاعت کو رد کرنیکے واسطے اپنے مذہب کی تقویت دینے کے لئے فیض عام میں
لایا ہے سو عبارت کو غلط جانے کیونکہ عبدالحق دہلوی مدارج النبوۃ کے ۷۶ صفحے میں اسکا فقرہ دیکھے اور اسکو غلط ٹھہرایا ہے ویسی جو سند کہ
اپنے جھوٹے مذہب کے ثابت کرنیکے لئے لایا ہے سو اسکو قبول نکریں بلاشک اسکو اہل سنت و جماعت غلط جانے اسیطرح حضرت کی شفاعت کے انکار پر
جو سند دینا نے لادین تو اسکو بلا حرکت غلط جانے کیونکہ میں جو دلایل بیان کیا ہون سو اہل سنت و جماعت کے پاس ثابت ہیں اور
انکے دلایل غلط محض ہیں اللہم رب ہذہ الدعوۃ التامۃ والصلوۃ القائمۃ ات محمدن الوسیلۃ والفضیلۃ وابعثہ
مقاما محمودان الذی وعدتہ انک لا تخلف المیعاد برحمتک یا ارحم الراحمین

## محضر مکہ معظمہ زاد اللہ شرفا و تعظیما

اسمعیل دہلوی وہابی العقاید کے شاگرد اُن مکہ معظمہ زاد اللہ شرفا و تعظیما کو جاکر اپنا باطل عقیدہ
ظاہر کرنے سے وہانکے حاکم شرعی کے محکمے میں فیصلہ ہوا سو علما کے گواہی سے ذیل میں لکھکر اسکا حاصل
لکھا جاتا ہے تا غفلت غافلونکی دور ہووے اور ہر ایک اہل سنت و جماعت مسرور ہووے سو ہو ہذا

الحمد للہ وحدہ ہذہ حجۃ صحیحۃ شرعیۃ و وثیقۃ محررۃ مرعیۃ صدرت بمحکمۃ مکۃ المشرفۃ المحمیۃ
دامت امنۃ محروسۃ لدی بین یدی مولینا فخر قضاۃ الاسلام کمال ولاۃ الانام موس البلاغۃ و نبراس
الافہام محرر القضایا والاحکام یومئذ ببلد اللہ الحرام الراجی عفو ربہ القوی الحاکم الشرعی الحنفی الواضع ختمہ
وخطہ الکریمین اعلی دام فضلہ و مجدہ و اعلا مضمونہا حضر الی المجلس الشرعی سراج الدین بن علی الھندی
ساکن اجمیر و معہ عبد اللہ بن محمد الھندی ساکن صفی پور من تلامید الاسماعیل الھندی الوہابی العقاید حضر

بحضور حضرة المولوي خدا بخش بن محمد اشرف الهندي ساكن دهلي غيب حضورهم ادعى عليهما خدا بخش على سراج
الدين وعبد الله انهما من الوهابية ينكران شفاعة رسول الله عليه افضل الصلوات واكمل التحيات وشفاعة الانبياء
عليهم السلام وشفاعة الاولياء والصالحين وينكران مولود شريف وزيارة القبور الانبياء والصالحين والتوسل
بارواحهم ويكفران بتمام جميع السادات الصوفية ومشايخ طرق العالية كمثل الشيخ عبد القادر جيلاني والشيخ الاكبر
محي الدين ابن العربي وغيرهم عليهم الرضوان سئل من سراج الدين وعبد الله فاجابا بالانكار فيما ادعي عليهما
طلبت البينة من المدعي فاحضر شبير ابن عبد الله وغلام محي الدين سليماني وشهد كل واحد منهما بمحضر عليهما طبق
الدعوى المدعي المذكور فبعد ثبوت ذلك عليهما وجب تعزيرهما وحبسهما مولينا الحاكم الشرعي في الحبس سبعة ايام فضيق
عليهما الحديد ثم اخبر عنهما انهما رجعا عن العقيدة الفاسدة الباطلة وتابا عما كان عليه فاحضرهما لديه
بالمجلس الشرعي وتابا على يديه واقر كل واحد من سراج الدين وعبد الله المذكورين انهما لا ينكران شفاعة وجاهة
نبينا محمد رسول الله صلى الله عليه واله وسلم ولا شفاعة الانبياء والاولياء والصالحين ولا ينكران من المولود
الشريف وزيارة القبور الانبياء والصالحين والتوسل بارواحهم انهما ليسا على عقيدة الباطلة الوهابية فما اعتقده
الوهابية من العقائد الفاسدة ولا انكار حياة رسول الله في قبره واعتقادهم [illegible] العصا المتوكى عليها
نفع من رسول الله وقولهم من لا يعتقد بسقيفة [illegible] بشفاعة وجاهة رسول الله المنصوص بيوم القيامة
في خوض العصاة والمذنبين التي وعد بها في الدنيا من الله تعالى كما قال الله تعالى [illegible] بعطيات ربك فترضى وانكارهم
العبادات [illegible] وتبليغ الصلواة على نبينا عليه السلام والاستغاثة والتوسلات [illegible] الله والانبياء والملائكة
والشهداء والصالحين جميعا وانكارهم بجواز [illegible] الاولياء الاحياء والاموات [illegible] من اقوال الله
ظواهرها وعدم اتباعهم حقايقها [illegible] كفروا بعد [illegible] كل واحد منهما
قايلا قد رجعنا عن جميع الاعتقادات الباطل وصدقنا [illegible] بشفاعة رسول الله والانبياء والاولياء والصلحاء
والشهداء جميعا وتابا على يد مولينا الحاكم الشرعي عن جميع الاعتقادات الوهابية الباطلة الفاسدة قد ثبت عليهما
لديه واستغفر الله العظيم ورجعنا عن الانكار واقرار وتصديق صحيحين الشريفين بصحة [illegible] فيها لان الله
تبارك وتعالى حبيب التوابين وقبل مولينا حاكم الشرعي منهما ذالك وقبل توبتهما وصار كل واحد منهما من اهل السنة والجماعة
وقرر على عقيدة الماتريدية وكتب لهما بطلبهما هذه الحجة الشرعية لتكون بايديهم ليعتمدون عليها وبالله
الاعتماد وثبت ذالك جميعه منهما وصح لدى مولينا الحاكم الشرعي الموحى اليه اعلاه واجازه ونفذه وامضاه واوجب
العمل بمقتضائه حرر في الشهر ذي الحجة خمسة عشر عام الخمسون والمائتين والالف وصلى الله على سيدنا وشفيعنا
ومولينا محمد واله وصحبه وسلم

بعد حمد و نعت کے یہہ حجت شرعیہ ہے اور وثیقہ مرعیہ ہے۔ مکہ معظمہ زاد اللہ شرفا و تعظیما کے حاکم شرعی حنفی کے مہر و دستخط سے اور گواہی
علماؤن کے محکمے مین فیصلہ پایا ہے حاضر ہوکے مجلس شرعی مین سراج الدین بن علی الہندی ساکن اجمیر اور اسکے ہمراہ عبد اللہ بن محمد
الہندی ساکن صفی پور شاگردان اسماعیل ہندی الوہابی العقاید کے اور حاضر ہوے ان کے حضور مین مولوی خدا بخش بن محمد اشرف
الہندی ساکن دہلی بنیت کرے لئے حضور مین دعوا کئے مولوی خدا بخش سراج الدین اور عبد اللہ پر تحقیق یہہ دونو وہابیہ ہین پیغمبر صلی اللہ
علیہ وسلم کی شفاعت کا انکار کرتے ہیں۔ اور دوسرے انبیا علیہم السلام اور اولیا اور صالحین رضی اللہ عنہم کے شفاعت سے منکر ہین
اور مولود شریف۔ اور زیارت قبور کے منکر۔ اور انکے ارواح سے وسیلہ مانگنے کے منکر۔ اور گالیون سے تکفیر کرتے ہین تمام سادات صوفیہ کی اور
مشایخ طریق عالیہ کی جیسا شیخ عبد القادر جیلانی اور شیخ اکبر محی الدین ابن عربی وغیرہم وعلیہم الرضوان۔ اور ان باتوں کا سوال سراج الدین
اور عبد اللہ سے کئے اور انکو بلاکر دریافت کرنے سے وہ ہر دو صاف انکار کا جواب دئے۔ پس حاکم شرعی مدعی یعنے مولوی خدا بخش سے گواہونکو
طلب کئے پس گواہی کے لئے حاضر ہو شبیر ابن عبد اللہ اور غلام محی الدین سلیمانی اور گواہی دئے علاحدہ ان دونو پر پس مدعی مذکور کا دعوہ ثابت ہوا۔
پس اون دونون پر یہہ دعوہ ثابت ہونے سے ان دونو پر تعزیر ثابت ہوئی۔ اور حاکم شرعی ان دونون کو سات روز قید کئے
اور انکو بیڑیاں ڈالے بعد ازان دونون کی خبر آئی کہ عقیدہ فاسدہ و باطلہ سے رجوع کئے اور وہ دونو اپنے مذہب سے توبہ کئے۔ پھر ان دونونکو
مجلس شرعی مین حاضر کئے۔ اور وہ دونون حاکم شرعی کے ہاتھ پر توبہ کئے۔ اور سراج الدین اور عبد اللہ ہر دو مین ہر ایک اقرار کئے کہ
ہم ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ والہ وسلم کی شفاعت و وجاہت کا انکار نہیں کرتے۔ اور انبیا اور اولیا اور صالحین کی شفاعت کے بھی منکر نہ [illegible]

**خاتمہ** چاہیے مسلمانون علمائے عرب وعجم فرقہ وہابیہ کے رد مین کئے کتابین تصنیف کئے ہین اور داد حقانیت دئیے ہین جیسا کہ تحفہ محمدیہ
اپنے پاس جو رد موجود ہین انکی سب کو تحریر کئے ہین چنانچہ ١٩ ردمین جنکے نام ١٤٤ صفحے مین مندرج ہین مطالعہ
کرین ہمین سے بعضے رسالے راقم کے پاس حاضر نہین سوائے اسکے اور بھی راقم کے پاس مہیا ہین سو یہہ ہین اظہار الصلاح تصنیف مولوی
مفتی تاج الدین صاحب کی جمال الملتہ والدین فی رد عقاید الوہابین انکے فرزند مولوی جمال الدین صاحب کی اور رشاد المشتاقین مولوی تاج الدین صاحب تنبیہ الضال
کے رد مین اور سوط الرحمن ... کا جواب مولوی محمد صبغۃ اللہ شافعی مدراسی کا احقاق الحق ہندی تصنیف کرامت علی جونپوری کی جو طلیعہ ...
مین انکو لا مذہب اور جاہل بولکر رد کئے ہین اور سند الزاہین فی رد وہابین تالیف مولوی شرف الملک بہادر مدظلہ العالی مدراسی کی اور اثبات عمل مولود مولوی
محمد سعید صاحب ابن حاجی قاضی محمد صبغۃ اللہ صاحب شافعی المخاطب قاضی الملک بہادر کی الزام المنکرین فی رد وہابین تصنیف مولوی حسن خان ...
ساکن ٹونک کی کہ جنکا تقوی ایک عالم مین مشہور ہے اور سیف القاطع مولوی امیر الدین حسین صاحب جو مفتی بلہار کے تھے جسمین صراط المستقیم وغیرہ کا
رد ہے اور مصباح الانام وجلاء الظلام فی رد شبہ النجدی الذی اضل بہ العوام تصنیف مولوی جواد علوی علامہ بن سید احمد رحمۃ اللہ علیہ ساکن متصل
حضرموت کی اور مختصر مکہ معظمہ زاد اللہ شرفا وتعظیما اسمعیل کے شاگردون کے رد مین جو وہابیہ مذہب تھے موافق اپنے استاد کے
سوا اسکے اور بھی رد کی رسالے بہت سے علماؤنے لکھے ہین لاکن یہہ رسالے راقم کے پاس موجود ہین اور بھی عرب سے آئے
ہین ... یقین راقم ... مکہ معظمہ زادہا اللہ شرفا وتعظیما کے علما اور حضرموت اور کابل اور قندہار اور پشاور اور سندہ اور مدراس
اور ... آباد اور دہلی اور لکہنو اور سہارنپور اور مصطفے آباد اور کلکتہ اور حیدرآباد اور جونپور سوائے اسکے بہت سے علما جنکے ہماکی
تحریر کو ایک دفتر چاہیے لکھے ہین اور داد انصاف دئے ہین ہمکو بھی تابعداری موافق اتبعوا السواد الاعظم کے لازم ہوی اسلئے ہمارے
سنت وجماعت کو معلوم ہو سکنے کے لئے علی الخصوص اہل بنگلور کو مفہوم ہونیکے لئے تحفہ محمدیہ کو حاشئے سے مزین کیا تا اہل سنت اسپر عمل کرین
اور عمل پیرا ہوین اس عاصی کو دعاء خیر سے یاد کرین کیونکہ دنیا پایدار نہین سیکا یہان قرار نہین حدیث شریف مین وارد ہے الدنیا مزرعۃ الاخرۃ
یعنے دنیا جا زراعت کی اسلئے چاہئے افعال نیک طرف متوجہ ہوین اور بزرگان دین پر طعن نہ کرین مذاہب اربعہ کو حق جانین ہمین سے ایک مذہب پر قایم ہوکر
ایک ایک فعل لیکر عمل نکرین علی الخصوص حنفیہ کو لازم ہے کہ امام اعظم ابو حنیفہ کوفی رضی اللہ عنہ کے مذہب پر قایم رہین کیونکہ مذہب امام ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ جامع
معقول ومنقول ہے اگر کوئی اسکے خلاف عمل پیرا ہو اس سے کنارہ رہین کیونکہ وہابیہ مذاہب اربعہ سے انکار کرتے ہین علی الخصوص امام ابو حنیفہ کے مذہب سے
روگردان ہوتے ہین اور امام اعظم کو اپنے سا سمجھتے ہین جب پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے شان نسبت برابری کرتے ہین اور دوسرے بانونمین حقارت کرتے ہین تو دوسرونکو کیا
دنیا کیا عجب ہے یہہ مذہب بیہودہ ایسے دین مین تفرقہ ڈالکر راہ مستقیم سے روگردان ہوے ہین سمع نا ہوکر سرکار والا تبار انگلشیہ سے بھی کار بغاوت اختیار کرکے فتنہ انگیز تہمین وغیرہ
برپا کی اسکا بدلا بھی معقول پائے اور برباد ہوگئے میں نہین اتہانین علاوہ اسپر یہانتک بھی پایا کہ شہر بدر ہوے اسلئے اہل سنت وجماعت کو سنایا جاتا ہے ہمین فرقہ بدعتی
نسنے مین بہکاوین اپنی دین ودنیا کو خراب نکرین جیسا بزرگان دین کا طریقہ آیا ہے اسی پر عمل پیرا رہین خلاف اسکے سرمو نکرین یہی راہ حق اور ثواب ہے
اسپر بھی نمانین تو خرابی مین رہینگے اپنے کئے کی سزا پاوینگے اگرچہ یہہ لوگ اہل سنت وجماعت کو گالیان دیتے ہین اور بیہودہ کتابین بناتے ہین
اور بیہودہ اشعار لکھتے ہین ہمکو اس سے کچھ پروا نہین ہمارا نقصان اصلا نہین جب انبیا واولیا واصفیا پر طعن کرتے ہین اور انکو برا کہتے ہین تو ہماری
کیا حقیقت ہے وما علینا الا البلاغ نہین ہے ہمارے پر مگر کہدینا حق بات لوگونکو تین دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین اللہم صل
علی النبی الامی وعلی الہ واصحابہ وبارک وسلم

## تمت الطبع

اخیر زمانیکا رنگ دیکھئے گردش چرخ کا ڈہنگ دیکھئے طرفہ طور ہے عجب دور ہے لوگ سنے جھگڑے نکالتے ہین فساد
بناڈالتے ہین کوئی تو مباح کو حرام بنایا کوئی اور طرح سے شر نکالا مذاہب اربعہ کے حق مین طعن کرتے ہین گویا
آپ پر آپ لعن کرتے ہین اسلئے اس چرچے نے دور و نزدیک رواج پایا چنانچہ ہر ایک جا سے علماؤنکا استفتا آیا بعضون نے
اس سے ہدایت پایا بعضون نے انکار کیا علی الخصوص اہل سنت وجماعت کو تحفہ محمدیہ کا بہت شوق ہوا ہر ایک کو اسکا نہایت ذوق ہوا
اسلئے یہہ ہیچمدان خادم عالمان شاہ عبد القدوس قادری نہایت سعی ومحنت سے اسکو حاشئے سے مزین کرکے اہل سنت وجماعت کی تائید کیلئے
خط ... امیر خانصاحب ساکن بنگلور کے دوازدہم ماہ ربیع الاول ١٢٨١ ہجری صلعم مطابق شانزدہم ماہ اگست ١٨٦٤ عیسوی روز شنبہ کو
مطبع سینہ واقع جامع مسجد لشکر بنگلور مین طبع کیا فقط